| | |
|---|---|
| درمیان منعمان رفتے کہ من | لوت چربے خوردہ ام درانجمن |
| مالداروں میں جاتا کہ میں نے | ایک مجلس میں مرغن غذا کھائی ہے |

یعنی امراء کے یہاں جاتا اور کہتا کہ میں نے (فلاں) مجلس میں بڑی مچرب غذا کھائی ہے۔

| | |
|---|---|
| دست بر سبلت نہادے درنوید | رمز یعنی سوئے سبلت بنگرید |
| خوشخبری دیتے وقت مونچھوں پر ہاتھ پھیرتا | اشارہ (تھا) یعنی مونچھیں دیکھو |

یعنی ہاتھ مونچھ کے اوپر رکھتا خوشی میں اشارہ یہ کہ مونچھ کی طرف دیکھو مطلب یہ کہ مونچھوں کے اوپر تاؤ دیتا تھا کہ لوگوں کو معلوم ہو کہ حضرت کی مونچھ چکنی ہو رہی ہے تو ضرور کھایا ہے۔

| | |
|---|---|
| کایں گواہ صدق گفتار من است | ویں نشان چرب وشیریں خوردن است |
| کہ یہ میری بات کے سچے گواہ ہیں | اور یہ چکنی اورلذیذ غذا کھانے کا علامت ہے |

یعنی (اس طرف اشارہ مقصود ہوتا تھا) کہ یہ میری بات کا گواہ ہے اور یہ مچرب وشیریں غذا کھانے کی نشانی ہے وہ تو اس طرح سے خوب شیخی بگھارا کرتا تھا اور اس کے پیٹ کی یہ حالت تھی کہ۔

| | |
|---|---|
| اشکمش گفتے جواب بے طنین | کہ اباد اللہ کیدا لکافرین |
| اس کا پیٹ بلا آواز جواب دیتا | کہ اللہ کافروں کے مکر کو برباد کرے |

یعنی اس کا پیٹ جواب بے آواز کے دیتا کہ خدا اس کافروں جیسے مکر کو غارت کرے مطلب یہ کہ پیٹ اس کو بوجہ بھوک کے کوسا کرتا تھا اور اس کے کوسنے کی کوئی آواز تو سنتا نہ تھا وہ کہتا کہ خدا ایسے مکر کو کہ مجھے بھوکا رکھتا ہے غارت ہی کرے اور کہتا کہ۔

| | |
|---|---|
| لاف تو مارا بر آتش برنہاد | کان سبال چرب تو برکندہ باد |
| تیری شیخی نے ہمیں انگاروں پر رکھ دیا ہے | خدا کرے تیری چکنی مونچھیں اکھڑیں |

یعنی تیری شیخی نے ہمیں آگ پر رکھا ہے تیری وہ مونچھ خدا کرے اکھڑ جاوے۔

| | |
|---|---|
| گر نبودے لاف زشتت اے گدا | یک کریمے رحم آوردے بما |
| اے بھکاری اگر تیری بری شیخی نہ ہوتی | (تو) کوئی سخی ہم پر رحم کرتا |

یعنی اگر تیری یہ بری شیخی نہ ہوتی تو شاید کوئی کریم ہم پر رحم کرتا اور کھلا دیتا مگر اب تو سب سمجھتے ہیں کہ یہ ایسی غذا کھاتا ہے کہ کسی کو نصیب نہیں لہذا کوئی پوچھتا بھی نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| راست کم گفتے وکج کم باختے | یک طبیبے دار وئے ما ساختے |
| اگر تو سچ بولتا اور کج گوئی کا کھیل نہ کھیلتا | تو ہمارے علاج کے لئے ایک طبیب پیدا کر دیتا |

یعنی اگر سچ کہہ دیتا اور کج بازی کم کرتا تو کوئی طبیب ہماری دوا کر دیتا اور دوا دہی روٹی یعنی کوئی تو ہمیں روٹی دے دیتا آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| درنمودے عیب وکم کردے جفا | ہم بدے مہمانی یک آشنا |
| اگر تو عیب ظاہر کر دیتا اور ظلم نہ کرتا | کسی آشنا کی جانب سے مہمانی ہو جاتی |

یعنی اور اگر عیب دکھا دیتا اور جفا کم کرتا تو کسی آشنا کا مہمان ہو جاتا مگر اب کوئی پوچھتا ہی نہیں۔

| | |
|---|---|
| گفت حق کہ کج مجنبان گوش ودم | ینفعن الصادقین صدقہم |
| اللہ (تعالی) نے فرمایا ہے کہ کان اور دم کو ٹیڑھا ہلا | سچوں کو ان کا سچ ضرور فائدہ دے گا |

یعنی حق تعالی کا ارشاد ہے کہ گوش ودم کو کج مت ہلاؤ اس لئے کہ صادقین کو (قیامت میں) ان کا صدق ہی نفع دے گا۔ لہٰذا اغلاط اور کذب ہرگز نہ بولنا چاہئے۔

| | |
|---|---|
| کہف اندر کژ مخسپ اے تخلم | آنچہ داری وانما و فاستقم |
| اے بے طیلے! غار کے اندر ٹیڑھا نہ ہو | جو کچھ حالت ہے ظاہر کر دے پھر راہ سیدھا چل |

یعنی اے پراگندہ خواب دیکھنے والے غار کے اندر کج مت سوچ کچھ کہ تو رکھتا ہے دکھلا دے اور استقامت اختیار کر مطلب یہ کہ تمہارے اندر عیوب ہیں ان کو پوشیدہ کر کے مت رکھو بلکہ ظاہر کر دو کہ ان کا کوئی علاج ہی کر دے اور اس کے بعد تم استقامت اختیار کرو مگر بعض طبائع ایسے ہوتے ہیں کہ وہ عیوب ظاہر نہیں کر سکتے ہیں ان کو علاج آگے بتاتے ہیں کہ اولی تو یہی ہے کہ ظاہر کر دو اور اگر عیوب کو ظاہر نہ کر سکو تو اس کے لئے فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| درنگوئی عیب خود بارے خمش | از نمایش وزدغل خود را مکش |
| اگر اپنا عیب نہیں بتاتا ہے تو چپ رہ | ریا اور فریب سے اپنے آپ کو ہلاک نہ کر |

یعنی اور اگر اپنے عیوب کہتے نہیں تو چپ ہی رہ نمائش اور دغل سے اپنے کو قتل مت کر مطلب یہ کہ اگر عیوب کو ظاہر نہیں کر سکتے تو اس کے خلاف کمالات تو ظاہر مت کرو بلکہ چپ ہی رہو اس لئے کہ اگر تم نے کمالات کا دعویٰ کیا تو پھر کوئی بھی رحم نہ کرے گا اور اگر دعویٰ شروع کر دیا تو پھر تو کوئی پوچھے گا بھی نہیں اور پھر مارے جاؤ گے۔

| | |
|---|---|
| بر سبال چرب خود تکیہ مکن | زانکہ گربہ برد دنبہ بے سخن |
| اپنی چکنی مونچھوں پر بھروسہ نہ کر | اس لئے کہ بلی بلاشبہ چکدی لے گئی ہے |

یعنی اپنی چکنی مونچھ پر بھروسہ مت کر اس لئے کہ بلی دنبہ کی کھال کو بے شک لے گئی۔ اس کے لے جانے کا قصہ آگے بیان فرمادیں گے تو مطلب یہ کہ فضول باتیں بنا کر اپنا نقصان مت کرو اس میں خطاب سالک کو بھی

ہے کہ دیکھو اول تو اپنے عیوب کو شیخ کے سامنے ظاہر کردو تا کہ وہ علاج کردے اور اگر یہ تم سے نہ ہو سکے تو دعویٰ تو مت کرو کہ اس میں تو پھر کوئی بھی تم پر رحم نہ کرے گا اور فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| گر تو نقدے یافتی مکشا دہان | ہست در رہ سنگہائے امتحان |
| اگر تجھے کچھ نقدی مل گئی ہے تو لب کشائی نہ کر | راستہ میں آزمائش کے بہت سے پتھر ہیں |

یعنی اگر تم نے کوئی نقد پالیا ہے تو پھر منہ مت کھولو اس لئے کہ راہ میں بہت سے سنگ امتحان ہیں مطلب یہ ہے کہ اول تو کاذب دعوے مت کرو اور اگر کچھ سوز و گداز حاصل بھی ہو گیا ہے تب بھی اس کو سارے میں گاتے مت پھرو اس لئے کہ اس نقد کے پرکھنے والے راہ سلوک میں بہت ہیں اور وہ اولیاء اللہ ہیں جو کہ حال صادق اور حال کاذب کو معلوم کر لیتے ہیں اور ذرا سنبھل کر قدم رکھنا ورنہ اگر امتحان میں ناکامیاب ہوئے تو پھر بڑی خرابی ہوگی کسی نے خوب کہا ہے کہ

سنبھل کے رکھنا قدم دشت خار میں مجنوں　　　کہ اس نواح میں سودا برہنہ پا بھی ہے

اب چونکہ یہاں کاملین کو غرہ ہو سکتا تھا کہ آہا ہم سنگہائے امتحان اور پرکھنے والے ہیں لہذا مولانا انکے کان بھی کھولتے ہیں فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| سنگہائے امتحان را نیز پیش | امتحانہا ہست در احوال خویش |
| آزمائش کے پتھروں کے لئے بھی درپیش ہیں | اپنے احوال میں بہت سے امتحانات |

یعنی سنگہائے امتحان کے آگے بھی اپنے احوال میں امتحانات ہیں مطلب یہ کہ یہ جو کاملین پرکھنے والے ہیں ان کے لئے بھی امتحانات ہیں اور ان کی بھی آزمائشیں ہوتی ہیں لہذا وہ بھی نہ اترادیں اور ذرا سنبھل کر رہیں ورنہ کہیں لغزش ہوگئی تو پھر سخت مشکل ہوگی آگے فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| گفت یزداں از ولادت تا بحین | یفتنون فی کل عام مرتین |
| خدا نے فرمایا ہے کہ پیدائش سے موت تک | وہ ہر سال میں دو مرتبہ آزمائے جاتے ہیں |

یعنی حق تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ولادت سے وقت (موت) تک وہ ہر برس میں دو مرتبہ آزمائے جاتے ہیں قرآن شریف میں ہے یفتنون فی کل عام مرۃ او مرتین تو دیکھو جب اس طرف سے آزمائش ہے تو بے فکر ہو جانا سخت غلطی ہے اور فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| امتحان بر امتحانست اے پسر | ہین بکمتر امتحان خود را مخر |
| بابا! آزمائش پر آزمائش ہے | خبردار کمتر! آزمائش پر خود پسندی نہ کر |

یعنی اے صاحبزادے امتحان پر امتحان ہیں تو تم بہت چھوٹے امتحان میں اپنے کو مت خرید و مطلب یہ کہ

جب امتحانات ہیں تو ذرا سنبھل کر کام کرو کہیں ذرا سے امتحان میں آ کر اپنے کو برباد نہ کر دو۔

| | |
|---|---|
| ز امتحانات قضا ایمن مباش | ہیں ز رسوائی بترس اے خواجہ تاش |
| تقدیر (خداوندی) کے امتحانات سے مطمئن نہ ہو | اے پیر بھائی! رسوائی سے ڈر |

یعنی قضا کے امتحانات سے بے خوف مت ہو اور اے ساتھی رسوائی سے ڈرتے رہو۔ کہ کہیں امتحان ہو اور اس میں ناکام ہو کر رسوائی ہو لہذا ہر وقت ڈرتے رہنا چاہئے آگے بلعم باعور کی بے خوفی کا قصہ بیان فرماتے ہیں کہ دیکھو وہ بے خوف ہو گئے تھے اور آخر رسوا اور شرمندہ ہوئے۔

## بلعم باعور کا بے خوف ہو جانا کہ حضرت حق نے اس کا امتحان کیا تھا اور پھر اس کا ناکام رہنا

| | |
|---|---|
| بلعم باعور و ابلیس لعین | ز امتحان آخرین گشتہ مہین |
| بلعم باعور اور ملعون شیطان | آخری امتحان سے ذلیل ہو گئے |

یعنی بلعم باعور اور ابلیس لعین دیکھ کر آخری امتحان میں ذلیل ہو گئے۔

| | |
|---|---|
| زانکہ بودند ایمن از مکر خدا | کامتحانہا رفت اندر مامضا |
| کیونکہ وہ اللہ کے داؤ سے بے خوف تھے | کہ پہلے بہت سے امتحانات ہو چکے ہیں |

یعنی اس لئے کہ وہ مکر خدا سے بے خوف تھے (اور سمجھتے تھے) کہ زمانہ ماضی میں تو بہت سے امتحانات ہو چکے ہیں مطلب یہ کہ انہوں نے یہ سمجھا کہ اس قدر امتحانات ہو چکے ہیں اب کیا امتحان ہوگا۔ اور اگر ہوگا بھی تو جیسا ان میں پاس ہو گئے تو اب تو ضرور پاس ہو نگے بس اس دھوکہ میں رہ گئے تو آخر کار یہ نتیجہ ہوا کہ

| | |
|---|---|
| عاقبت رسوائی آمد بال شان | ایں شنیدہ باشی از اخبار شان |
| انجام کار وہ رسوا ہو گئے | تو نے ان کی خبروں میں یہ بات سنی ہو گی |

یعنی انجام کار ان کی حالت رسوائی ہوئی اور تو نے ان کے احوال سنے ہی ہو نگے ابلیس کا اور بلعم باعور کا قصہ مشہور ہے کہ جب امتحان ہوا تو ناکامیاب اور ذلیل ہوئے لہذا چاہئے کہ مکر حق سے کبھی بے خوف نہ رہنا چاہئے بس آگے پھر اس شیخی باز کی حالت بیان فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| او بدعوے میل دولت مے کند | معدہ اش نفرین سبلت میکند |
| وہ دعوے کے ذریعہ دولت کی طرف جھک رہا ہے | اس کا معدہ مونچھ پر لعنت بھیج رہا ہے |

یعنی وہ دعوے کے ساتھ رغبت دولت کی کرتا تھا اور اس کا معدہ اس مونچھ پر لعنت کرتا تھا اور کہتا تھا کہ۔

| | |
|---|---|
| کانچہ پنہاں میکند پیداش کن | سوخت مارا اے خدا رسواش کن |
| (اے خدا) جو وہ چھپا رہا ہے اس کو ظاہر کر دے | اے خدا! اس نے ہمیں جلا ڈالا اس کو رسوا کر دے |

یعنی کہ جو کچھ یہ چھپاتا ہے یا الٰہی اس کو ظاہر کر دے اس نے ہم کو جلا دیا ہے اے خدا اس کو رسوا کر دے۔

| | |
|---|---|
| جملہ اعضائے تنش خصم ویند | کز بہارے لافد ایشان در وبند |
| اس کے جسم کے سب اعضا اس کے دشمن ہیں | (موسم) بہار کی شیخی مارتا ہے وہ (موسم) خزاں میں ہیں |

یعنی اس بدن کے تمام اعضاء اس کے دشمن ہیں کیونکہ وہ ایک بہار سے شیخی مار رہا ہے اور وہ سب خزاں میں ہیں۔ مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہیں کہ چونکہ وہ شیخی بگھارتا تھا اور اس کے اعضاء سارے بھوکے ہوتے تھے تو سارے اس کے دشمن تھے اور کوستے تھے آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| لاف داداو کر مہامے کند | شاخ رحمت راز بن بر میکند |
| شیخی کرموں کو لوٹا دیتی ہے | رحمت کی شاخ کو جڑ سے اکھاڑ دیتی ہے |

یعنی شیخی کرموں کو واپس کر دیتی ہے اور شاخ رحمت کو جڑ سے اکھاڑ دیتی ہے اس لئے کہ جب کوئی شیخی کرتا ہے تو اس پر کوئی بخشش نہیں کرتا لہذا اچاہئے کہ۔

| | |
|---|---|
| راستی پیش آر یا خاموش کن | وانگہا رحمت بہ بین ونوش کن |
| سچ بول یا چپ رہ | تب رحمت کو دیکھ اور حاصل کر |

یعنی راستی کو آگے لا یا خاموش رہ اور اس وقت رحمت کو دیکھ اور نوش کر۔ مطلب یہ کہ یا تو اپنے عیوب ٹھیک ٹھیک بیان کر دو اور اگر یہ نہ ہو سکے تو چپ ہی رہو یہ تو نہیں کہ اور اوپر سے دعوے شروع کر دو یاد رکھو کہ یہ دعوے بہت بڑے حجاب ہیں کہ یہ جود وعطا کو متوجہ ہونے ہی نہیں دیتے۔

| | |
|---|---|
| آں شکم خصم سبال او شدہ | دست پنہان در دعا اندر رزہ |
| وہ پیٹ اس کی مونچھوں کا دشمن بنا | چھپے ہاتھوں. دعا میں لگ گیا |

یعنی یہ پیٹ اس کی مونچھ کا دشمن ہو رہا تھا اور اندر ہی اندر دعا میں ہاتھ اٹھائے ہوئے تھا اور مونچھ کا اس لئے دشمن تھا کہ اس کی چربی کی وجہ سے تو بے چارہ بھوکا رہتا تھا وہ دعا کرتا تھا کہ۔

| | |
|---|---|
| کاے خدا رسوا کن این لاف لئام | تا بجنبد سوے ما رحم کرام |
| کہ اے اللہ کمینوں کی اس شیخی کو رسوا کر دے | تاکہ بھلوں کا رحم ہمارے لئے حرکت میں آئے |

یعنی کہ اے خدا اس لئیموں کی شیخی کو رسوا کرتا کہ ہماری طرف کریموں کا رحم جنبش کرے۔ اس لئے کہ جب لوگوں کو حالت معلوم ہوگی تو کھلاویں گے۔

| | |
|---|---|
| مستجاب آمد دعائے آن شکم | سوزش حاجت بزد بیرون علم |
| اس پیٹ کی دعا مقبول ہوئی | محتاجی کی جلن نے جھنڈا ابھارا |

یعنی اس پیٹ کی دعا قبول ہوگئی اور حاجت کی سوزش نے باہر علم نکالا یعنی وہ سوزش حسی صورت میں آ گئی اور اس سے انتقام لے لیا اور وہ انتقام اس طرح لیا کہ اس کی شیخی ظاہر ہوگئی اور وہ رسوا ہوگیا مولانا فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| گفت حق گر فاسقی و اہل صنم | چون مراخوانی اجابتہا کنم |
| خدا نے فرمایا خواہ تو فاسق ہے اور بت پرست | جب تو مجھے پکارے گا میں قبول کر وں گا |

یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ تو اگر فاسق ہے اور اگر بت پرست ہے جب مجھے پکارے گا میں قبول کروں گا محققین کا یہی مذہب ہے اور یہی مشاہدہ ہے کہ کفار کی دعا بھی قبول ہوئی ہے اور کسی نے اس مضمون کو اس طرح نظم کیا ہے کہ۔

باز آ باز آ از آنچہ کردی باز آ — صد بار اگر توبہ شکستی باز آ
ایں درگہ مادر گہ نومیدی نیست — گر کافر و گبر و بت پرستی باز آ

| | |
|---|---|
| تو دعا را سخت گیر و می شخول | تو مشو ہیچ از دعا کردن ملول |
| تو خوب دعا کر اور رو | تو دعا کرنے سے کبھی نہ تھک |

یعنی تو دعا کو سخت پکڑ لے اور فریاد کر تو آخر کار یہ دعا تجھے ان شیاطین کے ہاتھ سے چھڑاوے گی تو جب پیٹ نے دعا کی تو اس کی دعا بھی قبول ہوگئی اس طرح کہ۔

## بلی کا اس دنبہ کی کھال کو لے جانا اور اس پہلوان کا رسوا ہونا

| | |
|---|---|
| چوں شکم خود را بحضرت در سپرد | گربہ آمد پوست دنبہ ببرد |
| جب پیٹ نے اپنے آپ کو اللہ کے سپرد کر دیا | بلی آئی دنبہ کی کھال لے بھاگی |

یعنی جب پیٹ نے اپنے کو حضرت حق میں سونپ دیا تو ایک بلی آئی اور پوست دنبہ کو لے گئی۔

| | |
|---|---|
| از پس گربہ دوید او می گریخت | کودک از ترس عتابش رنگ ریخت |
| بلی کے پیچھے دوڑا وہ بھاگ گئی | اس کے غصہ کے ڈر سے بچہ کا رنگ بدل گیا |

یعنی لڑکا اس کھال کے پیچھے دوڑا اور بھاگا اور اس (شیخی باز) کے خوف سے اس کا رنگ (رو) جاتا رہا یعنی جب بلی لے گئی تو اس کا لڑکا بہت دوڑا اور اس سے چھیننے کو بھاگا۔ مگر وہ بلی لے ہی گئی تو اس بچے نے سوچا کہ ابا

مجھے ماریں گے اس لئے اس نے یہ کیا کہ

| | |
|---|---|
| آمد اندر انجمن آں طفل خورد | آبروئے مرد لافی رابرد |
| وہ چھوٹا بچہ مجمع میں آیا | اس نے شیخی خورے کی آبرو کھو دی |

یعنی وہ چھوٹا بچہ محفل میں آ گیا اور اس شیخی باز آدمی کی آبرو ریختہ کر دی اس لئے کہ

| | |
|---|---|
| گفت آن دنبہ کہ ہر صبحے بدان | چرب میکردی لبان و سبلتان |
| کہنے لگا کہ وہ دنبہ (کی کھال) جس سے ہر صبح کو | وہ ہونٹ اور مونچھیں چکنی کرتا تھا |

یعنی اس نے کہہ دیا کہ وہ کھال جس سے ہر صبح کو تم لب اور مونچھیں چکنی کیا کرتے تھے۔

| | |
|---|---|
| گربہ آمد ناگہانش در ربود | پس دویدیم ونکرد آن ہیچ سود |
| بلی آئی اور اچانک اس کو لے بھاگی | میں بہت دوڑا اور کوئی فائدہ نہ ہوا |

یعنی بلی آئی اور ناگہاں اس کو لے گئی ہم بہت دوڑے مگر اس کوشش نے کچھ فائدہ نہ کیا۔

| | |
|---|---|
| پہلوان در لاف گرم و ذوقناک | چون شنید ایں قصہ گشت از غم ہلاک |
| پہلوان نے شیخی کی گرمی اور ذوق میں | جب یہ قصہ سنا رنج سے ہلاک ہو گیا |

یعنی پہلوان شیخی میں سرگرم اور ذوقناک تھا جب اس نے یہ قصہ سنا تو مارے غم کے قریب بہ (ہلاک) ہو گیا اس لئے کہ ساری قلعی کھل گئی۔

| | |
|---|---|
| منفعل شد درمیان انجمن | سرفرو بردو خمش گشت از سخن |
| مجمع میں شرمندہ ہو گیا | سر جھکا لیا اور بات سے خاموش ہو گیا |

یعنی وہ محفل میں شرمندہ ہو گیا اور سر جھکا کر بات کرنے سے خاموش رہ گیا۔

| | |
|---|---|
| خندہ آمد حاضرانرا از شگفت | رحمہاشان باز جنبیدن گرفت |
| تعجب سے حاضرین کو ہنسی آ گئی | ان کا رحم پھر حرکت کرنے لگا |

یعنی حاضرین کو (اول تو طبعی طور پر) تعجب سے ہنسی آ گئی پھر ان کے رحم نے جنبش شروع کی مطلب یہ کہ اول تو سب کو اس کی اس حرکت پر ہنسی آ گئی مگر پھر اس کی حالت پر رحم آیا کہ دیکھو شریف آدمی ہے آج تک شرافت کے مارے اپنی حالت کو ظاہر نہ کرتا تھا اب کیا تھا اب تو یہ حالت ہوئی کہ۔

| | |
|---|---|
| دعوتش کردند و سیرش داشتند | تخم رحمت در زمینش کاشتند |
| انہوں نے اس کی دعوت کی اور اس کا پیٹ بھر دیا | مہربانی کا بیج اس کی زمین میں بو دیا |

یعنی وہ اس کی دعوت کرتے تھے اور اس کو خوب پیٹ بھر کر رکھتے تھے اور اس کی زمین میں تخم رحمت بوتے تھے یعنی اس کے ساتھ خوب سلوک کرتے تھے۔

| | |
|---|---|
| او چو ذوقے راستی دید از کرام | بے تکبر راستی را شد غلام |
| جب اس نے شریفوں میں سچائی کا ذوق دیکھا | بغیر تکبر کے سچائی کا غلام بن گیا |

یعنی اس نے جب کریموں سے راستی کا مزہ دیکھا تو بے تکبر کے راستی کا غلام ہو گیا یعنی جب اس نے دیکھا کہ اصل حالت کے ظاہر ہو جانے سے ایسے ایسے انعامات ہوتے ہیں اس نے پھر ہمیشہ راستی ہی اختیار کر لی آگے مولانا فرماتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| راستی را پیشہ خود کن مدام | تا شوی در ہر دو عالم نیک نام |
| سچائی کو ہمیشہ کے لئے اپنا پیشہ بنا لے | تاکہ تو دونوں جہان میں نیک نام بنے |

یعنی ہمیشہ اپنا پیشہ راستی کو بنالو تاکہ دونوں عالم میں نیک نام رہو پس اس کو ختم کر کے آگے اس شغال کا قصہ پورا فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

**ترجمہ و تشریح:۔** ایسے دغابازوں کی حالت بالکل ایسی ہے جیسے ایک شخص کو دنبہ کی کھال مل گئی تھی وہ ہر صبح اس کی چکنائی سے اپنی مونچھوں کو تر کرتا اور دولت مندوں کی مجلس میں جا کر کہتا کہ میں نے ایک محفل میں خوب مرغن کھانا کھایا ہے اور خوشی خوشی مونچھوں پر ہاتھ رکھتا یہ کنایہ ہوتا تھا اس امر کا کہ تم میری مونچھیں دیکھ لو کہ میرے بیان کی شاہد ہیں اور یہ چکنائی میرے مرغن و شیریں غذا کھانے کی علامت ہے۔ ظاہری حالت تو یہ اور اندرونی حالت یہ کہ پیٹ اس کو کوستا تھا اور کہتا تھا کہ خدا ایسے کافروں کے مکر کو تباہ کرے ارے تیری شیخی نے ہمیں تو انگاروں پر لٹا رکھا ہے خدا کرے یہ تیری چکنائی آلود مونچھیں اکھڑ جائیں ارے ننگے اگر تیری یہ بے ہودہ شیخی نہ ہوتی تو کوئی اللہ کا سخی ہم پر رحم کرتا اور اگر تو اپنا عیب فقر ظاہر کرتا اور یہ ظلم نہ کرتا تو کسی مہربان کے یہاں تو مہمان ہوتا اور اگر تو سچ سچ اپنی حالت کہہ دیتا اور ٹیڑھی چال نہ چلتا تو کوئی طبیب ہمارا علاج کرتا واقعی پیٹ کا بیان بالکل سچ ہے چنانچہ حق سبحانہ فرماتے ہیں کہ کان اور دم بے قاعدہ مت ہلا یعنی اصلی حالت ظاہر کر کہ سچ سچوں کو نفع پہنچاتا ہے لہذا آدمی کو چاہئے کہ غار کے اندر ٹیڑھا نہ ہوئے یعنی نہ اپنی حالت کو چھپائے اور نہ کج بیانی اختیار کرے بلکہ اصلی حالت کو ٹھیک ٹھیک ظاہر کر دے اور اگر اپنا عیب بھی نہ بیان کرے تو اتنا ہی کرے کہ خاموش رہے نمائش اور فریب سے اپنے کو ہلاک نہ کرنا چاہئے جس طرح یہ شخص کر رہا تھا اور اپنی چکنی مونچھوں پر بھروسہ نہ کرنا چاہئے

اس لئے کہ بلی دنبہ کو اٹھالے گئی یعنی اپنی ظاہری حالت کی درستی پر اکتفا نہ کرنا چاہئے کیونکہ عنقریب اس کی حقیقت کھلنے والی ہے اور دعوٰی کہ ظاہر ہو کر ندامت لاحق ہونے والی ہے خواہ مخواہ کی شیخی تو بری بات ہے ہی لیکن اگر کسی کو کچھ دولت باطنی بھی مل جاوے تب بھی خاموش رہنا چاہئے اس لئے کہ اظہار دعوٰی ہے اور اس دعوے کی تصویب اور تغلیط کے لئے امتحان کی کسوٹیاں یعنی اہل اللہ موجود ہیں اور امتحان بڑی سخت چیز ہے حق سبحانہ محفوظ رکھیں اور خود ان کسوٹیوں کے لئے بھی ان کے احوال میں بہت سے امتحانات ہیں ان کو بھی اپنی کسوٹی ہونے پر مغرور نہ ہونا چاہئے حق سبحانہ فرماتے ہیں کہ ہر سال لوگوں کی ایک یا دو مرتبہ جانچ کی جاتی ہے پس معلوم ہوا کہ راہ میں اہل امتحان کا بھی امتحان ہوتا ہے لہٰذا تم کو معمولی امتحان کے معاوضہ میں بھی اپنے کو نہ خریدنا چاہئے یعنی معمولی امتحان کے لئے بھی آمادہ نہ ہونا چاہئے بلکہ حق سبحانہ سے دعا کرنی چاہئے کہ وہ ہم کو امتحان کے شکنجہ میں نہ کھینچے امتحانات قضا نہایت سخت ہوتے ہیں لہٰذا تم کو ہر وقت ڈرتے رہنا چاہئے اور کبھی ایسی بات پر زبان نہ ہلانی چاہئے جس سے دعوٰی ظاہر ہو دیکھو بلعم باعور اور ابلیس آخری امتحان میں ذلیل ہو گئے اور وجہ یہ ہوئی کہ حق سبحانہ کے ارادہ خفیہ سے بے خوف ہو گئے تھے اور یہ سمجھتے تھے کہ بہت سے امتحانات ہو چکے ہیں اور ہم ان میں پاس ہو چکے ہیں اب کیا پروا ہے اس کا انجام یہ ہوا کہ بالآخر رسوا ہوئے تو تو نے ان کی حالت سنی ہی ہو گی ہم کو تفصیلاً بیان کرنے کی ضرورت نہیں خیر تو اس کا پیٹ کہتا تھا کہ اے اللہ جس کو یہ چھپا رہا ہے تو اس کو ظاہر کر دے اور اے اللہ تو اسے ذلیل کر اس نے ہمیں پھونک دیا دیکھو وہ محض دعوے سے دولتمندی کی طرف مائل ہوتا تھا لیکن خود اس کا پیٹ ہی اس کی مونچھوں کو ملامت کرتا تھا اس کی شیخی بخششوں کو رد کر رہی تھی اور رحمت کی شاخ کو جڑ سے اکھیڑ رہی تھی لیکن اس کے جسم ہی کے اجزاء اس کے دشمن ہو رہے تھے کیونکہ وہ بہار کی شیخی بگھار رہا تھا اور سرسبزی و شادابی کا دعوٰی کر رہا تھا اور اس کے اجزا خزاں اور خشکی اور انتقاص کی حالت میں تھے ارے احمق کیا غضب کر رہا ہے کہ خواہ مخواہ شیخی بگھار رہا ہے اور مصیبت میں گرفتار ہے تجھ کو چاہئے کہ یا تو سچی سچی حالت بیان کر دے اور اگر یہ نہ ہو تو خاموش ہی رہ پھر دیکھنا کہ لوگ تجھ پر کیسی رحمت کرتے ہیں تو اصلی حال کہہ دے اور خوب مزہ سے کھا کیوں بھوکا مرتا ہے خیر یہ تو جملہ معترضہ تھا اب سنو غرض کہ اس کا پیٹ ہی اس کی مونچھوں کا دشمن ہو رہا تھا اور اندر ہی اندر دعا کر رہا تھا کہ اے خدا ایسے پاجیوں کی شیخی کو رسوا کر تا کہ ہماری طرف اسخیا کا رحم متوجہ ہو حق سبحانہ نے پیٹ کی دعا قبول فرمائی اور سوزش احتیاج جس کو وہ چھپا رہا تھا طشت از بام ہو گئی حق سبحانہ فرماتے ہیں کہ خواہ فاسق ہو خواہ بت پرست ہو جب ہم سے دعا کرتا ہے تو ہم اس کو قبول فرماتے ہیں لہٰذا تم کو شکم سے عبرت حاصل کرنا چاہئے اور دعا کو مضبوط پکڑنا چاہئے اور خوب چلانا چاہئے ان شاء اللہ اس کا نتیجہ یہ ہو گا کہ ایک روز تم کو شیطان کے پنجہ سے رہائی نصیب ہو گی دیکھو جب پیٹ نے اپنے کو خدا کے حوالہ کیا تو حق تعالیٰ نے اس کی حصول مدعا کی تدبیر کی جو اس صورت

سے ظاہر ہوئی کہ بلی آئی اور دنبہ کی کھال اڑا لے گئی گھر والے دنبہ کو چھیننے کے لئے دوڑے لیکن وہ بھاگ گئی اور ہاتھ نہ آئی اس کو دیکھ کر باپ کے غصہ کے خوف سے لڑکے کا رنگ فق ہو گیا اور وہ چھوٹا بچہ محفل میں آیا اس شیخی باز کی ساری آبرو خاک میں ملا دی اس نے کہا کہ دنبہ کی وہ کھال جس سے آپ ہر روز صبح کو ہونٹ اور مونچھیں چکنی کیا کرتے تھے بلی لے گئی ہم چھیننے کے لئے بہت دوڑے لیکن ہماری کوشش بے سود ثابت ہوئی یہ بہادر اس وقت شیخی بگھارنے میں سرگرم اور مزے لے رہا تھا جب اس نے یہ قصہ سنا تو مارے رنج کے مرنے کے قریب ہو گیا اور محفل میں بہت شرمندہ ہوا اس نے سر کو جھکا لیا اور خاموش بیٹھ گیا حاضرین اول تو اس واقعہ سے متعجب ہو کر ہنس پڑے اس کے بعد ان کے رحم کو حرکت ہوئی اور یہ خیال کیا کہ بے چارہ شریف آدمی ہے اس لئے اپنی حالت کو چھپاتا ہے اس کی مدد کرنی چاہئے لوگوں نے اس کی دعوت کی اور اس کا خوب پیٹ بھر دیا اور اپنے رحم کا بیج اس کی زمین میں بو دیا پس جبکہ ان اخیا کی طرف سے اس کو سچ کا مزہ حاصل ہوا تو وہ سچ کا غلام ہو گیا اور پھر کبھی شیخی نہیں کی اس واقعہ سے تم کو عبرت حاصل کرنا چاہئے اور سچ کو اپنا شعار بنا لینا چاہئے تا کہ دنیا میں بھی نیک نامی ہو اور آخرت میں بھی۔

# شرح شبّیری

## اس گیدڑ کا دعویٰ طاؤسی کرنا جو رنگ کے مٹکے میں گر پڑا تھا

| | |
|---|---|
| آں شغال رنگ رنگ اندر نہفت | بر بنا گوش ملامت گر بگفت |
| اس رنگ برنگ کے گیدڑ نے آہستہ سے | ملامت گر کے کان کی لو کے پاس (جا کر) کہا |

یعنی اس رنگ رنگ والے گیدڑ نے چپکے سے ملامت کر کے کان میں یہ کہا کہ

| | |
|---|---|
| بنگر آخر درمن و در رنگ من | یک صنم چوں من ندارد خود شمن |
| آخر مجھے اور میرے رنگ کو دیکھ | پجاری (بھی) ایسا ایک بت نہیں رکھتا ہے |

یعنی آخر میرے اندر اور میرے رنگ کو دیکھ تو سہی کہ بت پرست ایک بت بھی ایسا نہیں رکھتا یعنی بت پرست باوجودیکہ خوبصورت بت بنائے ہیں مگر مجھ جیسا خوبصورت کوئی بت پرست بھی نہیں رکھتا۔

| | |
|---|---|
| چوں گلستان گشتہ ام صد رنگ خوش | مر مرا سجدہ کن از من سرمکش |
| میں باغ کی طرح سو رنگوں والا اور حسین ہو گیا ہوں | مجھے سجدہ کر، مجھ سے سرکشی نہ کر |

یعنی میں باغ کی طرح سو رنگ خوش والا ہو گیا ہوں تو تو مجھے سجدہ کر اور سرکشی مت کر۔

| | |
|---|---|
| کروفر و آب وتاب ورنگ بین | فخر دنیا خوان مرا و رکن دین |
| شان و شوکت، رونق اور چمک اور رنگ دیکھ | مجھے دنیا کا فخر اور دین کا ستون کہہ |

یعنی میری کروفر اور آب وتاب اور رنگ کو دیکھو اور مجھے فخر دنیا اور رکن دین کہو اس لئے کہ میرا مرتبہ بہت بلند ہو گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| مظہر لطف خدائی گشتہ ام | لوح شرح کبریائی گشتہ ام |
| میں اللہ کے کرم کا مظہر بن گیا ہوں | (. کی) بڑائی کی شرح تختی بن گیا ہوں |

یعنی میں لطف خدا کا مظہر ہو گیا ہوں اور کبریائی حق کی شرح کی لوح ہو گیا ہوں غرضکہ اس نے کہا کہ مظہر جلال و جمال دونوں ہوں اور بولا کہ

| | |
|---|---|
| اے شغالان ہین مخوانیدم شغال | کے شغالے را بود چندین جمال |
| اے گیدڑو! خبردار مجھے گیدڑ نہ کہو | کسی گیدڑ میں اس قدر حسن کب ہوتا ہے؟ |

یعنی اے گیدڑو مجھے گیدڑ مت کہو اس لئے کہ دیکھو تو کسی گیدڑ کو بھی اتنا جمال ہوتا ہے اور جب میرے اندر جمال ہے تو معلوم ہو گیا کہ میں گیدڑ نہیں رہا۔

| | |
|---|---|
| ان شغالان آمدند آنجا بجمع | ہمچو پروانہ بگردا گرد شمع |
| وہاں سب گیدڑ جمع ہو گئے | جیسے شمع کے چاروں طرف پروانے |

یعنی وہ گیدڑ سارے اس جگہ اس طرح جمع ہو گئے جیسے کہ پروانے شمع کے گرد ہوتے ہیں اور وہ یہ پوچھ رہے تھے کہ

| | |
|---|---|
| پس چہ خوانیمت بگوائے جوہری | گفت طاؤس نری چوں مشتری |
| تو اے جوہری بتا ہم تجھے کیا کہا کریں؟ | اس نے کہا، نر طاؤس جو مشتری (ستارہ) کی طرح ہے |

یعنی اے جوہری پھر ہم تجھے کیا (کہکر) پکاریں تو اس نے کہا کہ وہی طاؤس نر مانند مشتری (ستارہ کے یعنی جس طرح کہ مشتری ستارہ علویات میں سے ہے اسی طرح مجھے طاؤس علوی کہو۔

| | |
|---|---|
| پس بگفتندش کہ طاؤس جہاں | جلوہا وارند اندر گلستان |
| تو انہوں نے اس سے کہا کہ روحوں کے مور | باغ (عالم ملکوت) میں جلوے دکھاتے ہیں |

یعنی پس انہوں نے اس سے کہا کہ دنیا کے طاؤس تو باغ میں جلوہ کرتے ہیں (یعنی ناچتے ہیں)

| | |
|---|---|
| تو چناں جلوہ کنی گفتا کہ نے | بادیہ نارفتہ چون گوید منے |
| تو ایسا جلوہ دکھائے گا اس نے کہا نہیں | جو (کسی) جنگل میں نہ گیا ہو وہ منی کی کیا بات کرے |

یعنی تو ویسا جلوہ کرسکتا ہے تو وہ بولا کہ نہیں (مولانا فرماتے ہیں) کہ جنگل میں نہ چلا ہوا کیونکر (حالات)

معنیٰ بیان کرسکتا ہے یعنی جب وہ کبھی ناچا ہی نہ تھا تو کس طرح ناچ سکتا تھا جب اس نے اس کا انکار کیا تو انہوں نے دوسرا سوال کیا کہ۔

| بانگ طاؤسان کنی گفتا کہ لا | پس نہ طاؤس خواجہ بوالعلا |
|---|---|
| تو موروں کی بولی بول سکتا ہے اس نے کہا نہیں | تو اے بڑائیوں والے خواجہ تو مور نہیں ہے |

یعنی اچھا تو موروں کی آواز کرسکتا ہے تو اس نے کہا کہ نہیں (تو وہ بولے کہ) اے خواجہ بوالعلا تو طاؤس نہیں ہے اس لئے کہ جب اس کے کمالات میں سے کوئی بھی تیرے اندر موجود نہیں ہے تو پھر کدھر سے طاؤس بن بیٹھا ہے مولانا فرماتے ہیں کہ

| خلعت طاؤس آید ز آسمان | کے رسی از رنگ دعویہا بدان |
|---|---|
| طاؤس کا لباس آسمان سے اترتا ہے | دعوؤں کی رنگینی سے تو اس تک کب پہنچ سکتا ہے |

یعنی طاؤس کی خلعت تو آسمان سے آتی ہے تو رنگ کے دعوؤں سے تم اس تک کب پہنچ سکتے ہو مطلب یہ کہ مور کا وہ حسن تو خلقی ہوتا ہے اور مخلوق حق ہوتا ہے پھر اس اصل کمال تک دعویٰ کس طرح پہنچ سکتا ہے اسی طرح اگر تم دعوے کرو گے اور اصل میں کچھ نہ ہوگا تو پھر ذلیل ہو گے اور کچھ نہ ہوگا۔

| گر تو دعوے میکنی معنی بیار | گہ مخور ورنہ پس گردن مخار |
|---|---|
| اگر تو دعویٰ کرتا ہے حقیقت پیش کر | بھواس نہ کر ورنہ پھر گردن نہ کھجانا |

یعنی اگر تم دعوے کرتے ہو تو اس کے معنیٰ بھی لاؤ اور گہ مت کھاؤ ورنہ پس گردن مت کھجانا۔ پس گردن خاریدن کنایہ از شرمندہ شدن مطلب یہ کہ اگر دعوے کرتے ہو اس کی کچھ اصلیت بھی پیدا کرو ورنہ پھر خواہ مخواہ شرمندگی حاصل ہوگی تو دیکھو کہیں ایسا مت کرنا کہ پھر شرمندگی ہو آگے فرعون کا قصہ بیان فرماتے ہیں اور اس کو اس شغال مدعی . سے تشبیہ دیتے ہیں۔

## فرعون کا دعویٰ خدائی کرنا اور اس کو اس گیدڑ سے تشبیہہ دینا کہ جس نے طاؤسی دعویٰ دوسرے گیدڑوں کے سامنے کیا تھا

| ہمچو فرعون مرصع کردہ ریش | برتر از موسیٰ پریدہ از خریش |
|---|---|
| فرعون کی طرح جس نے داڑھی کو جڑاؤ کرا کر | اپنے گدھے پن (حضرت) موسیٰ سے بلند پروازی کی |

یعنی مثل فرعون کے کہ اس نے ڈاڑھی مرصع کر رکھی تھی اور اپنے گدھے پن کی وجہ سے موسیٰ علیہ السلام سے بڑھتا تھا۔

| | |
|---|---|
| او ہم از نسل شغال مادہ زاد | در خم مالے و جاہے اوفتاد |
| وہ بھی گیدڑ ہی کی نسل سے پیدا ہوا تھا | مال اور مرتبہ کے خم میں گر گیا تھا |

یعنی وہ بھی اسی گیدڑ کی نسل سے تھا اور مال وجاہ کے مٹکے میں پڑا ہوا تھا۔

| | |
|---|---|
| ہر کہ دید آن و مال و جاہش سجدہ کرد | سجدۂ افسوسیان را او بخورد |
| جس نے اس کا مال اور مرتبہ دیکھا اس نے اس کو سجدہ کیا | مذاق کرنے والوں کے سجدے وہ نگل گیا |

یعنی جو کوئی اس کا جاہ و مال دیکھتا تھا سجدہ کرتا تھا اور وہ ان خوشامدیوں کا سجدہ قبول کرتا تھا۔

| | |
|---|---|
| گشت مستک آن گدائے ژندہ دلق | از سجود و از تحیرہائے خلق |
| وہ پھٹی گدڑی والا فقیر مست ہو گیا | لوگوں کے سجدوں اور حیرانیوں سے |

یعنی وہ پرانی گدڑی والا فقیر مخلوق کی تحیر اور سجود سے مست ہو گیا مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| مال مار آمد کہ دروے زہرہاست | وان قبول و سجدۂ خلق اژدہاست |
| مال سانپ ہے جس میں بہت سے زہر ہیں | لوگوں میں مقبولیت اور (ان کا) سجدہ کرنا اژدھا ہے |

یعنی مال سانپ ہے کہ اس کے اندر بہت سے زہر ہیں اور وہ مخلوق کا قبول کرنا اور سجدہ اژدہا ہے اول مصرعہ میں مال اور دوسرے میں جاہ کی مذمت ہے اور مال کی خرابی جاہ سے کم ہے یہ جاہ بڑی قاتل ہے اس کا مارا پانی بھی نہیں مانگتا آگے فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| ہائے اے فرعون ناموسی مکن | تو شغالی ہیچ طاؤسی مکن |
| افسوس اے فرعون! معزز نہ بن | تو گیدڑ ہے مور پنا نہ جتا |

یعنی ہائے ارے فرعون نخوت مت کر اور تو تو شغال ہے تو طاؤسی مت کر یعنی جو کمالات کہ تمہارے اندر نہ ہوں ان کو ظاہر مت کرو اور ان کا دعویٰ مت کرو اس لئے کہ

| | |
|---|---|
| سوئے طاؤساں اگر پیدا شوی | عاجزی از جلوہ و رسوا شوی |
| اگر تو موروں کے سامنے آئے گا | جلوہ دکھانے سے عاجز اور رسوا ہو جائے گا |

یعنی طاؤسوں کی طرف اگر تو ظاہر ہوگا تو تو جلوہ سے تو عاجز ہے تو رسوا ہی ہوگا یعنی جب کاملین کی برابری کا دعویٰ ہوگا اور وہ کمالات حاصل نہ ہوں گے تو امتحان کے وقت رسوا ہو گے اس سے بہتر ہے کہ پہلے ہی سے بچتے رہو۔

| | |
|---|---|
| موسیٰ و ہارون چو طاؤسان بدند | پر جلوہ برسر و زویت زدند |
| حضرت موسیٰ اور ہارونؑ چونکہ مور تھے | انہوں نے جلوے کا پر تیرے سر اور منہ پر مار دیا |

یعنی موسیٰ اور ہارون طاؤس کی طرح تھے تو انہوں نے پر جلوہ کو تیرے سر اور منہ پر مارا تو یہ ہوا کہ۔

| | |
|---|---|
| زشتیت پیدا شد و رسوائیت | سرنگوں افتادی از بالائیت |
| تیرا بھدا پن اور رسوائی واضح ہوگئی | تو اپنی بلندی سے اوندھا گرا |

یعنی تیری زشتی ظاہر ہوگئی اور تیری رسوائی اور تو اس بلندی سے سرنگوں ہوکر گر پڑا۔

| | |
|---|---|
| چوں محک دیدی سیہ گشتی چو قلب | نقش شیرے رفت پیدا گشت کلب |
| جب تو نے کسوٹی دیکھی کھوٹے سکے کی طرح سیاہ پڑ گیا | تیرے شیر ہونے کی صورت چلی گئی اور کتا ظاہر ہوا |

یعنی جب تو نے کسوٹی دیکھی تو کھوٹے کی طرح سیہ ہوگیا اور تیرا نقش شیری جاتا رہا اور کتا ظاہر ہوگیا مطلب یہ کہ جن کمالات کو کہ تو ظاہر کرتا تھا وہ سارے زائل ہوگئے اور اصل حقیقت جو تھی وہ نکل آئی۔

| | |
|---|---|
| اے سگ گرگین زشت از حرص و جوش | پوستین شیر را برخود مپوش |
| اے بھدے گرگ نما کتے حرص اور جوش میں | شیر کی کھال اپنے اوپر نہ پہن |

یعنی ارے خارشی برے کتے حرص و جوش سے تو شیر کی پوستین اپنے اوپر مت پہن اس لئے کہ

| | |
|---|---|
| غرۂ شیرت بخواہد امتحان | نقش شیر و انگہ اخلاق سگان |
| شیر کی گرج تیرا امتحان لے لے گی | شیر کی صورت اور پھر کتوں کے اخلاق |

یعنی تیرا غرۂ شیر تو مقتضی امتحان کو ہے اور نقش تو شیر جیسے اور اخلاق کتوں جیسے ہیں تو پھر رسوائی نہ ہو تو اور کیا ہو اور فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| اے شغال بے جمال و بے ہنر | ہیچ برخود ظن طاؤسی مبر |
| اے بدصورت بے ہنر گیدڑ | اپنے اوپر مور ہونے کا گمان ہرگز نہ کر |

یعنی اے بے جمال اور بے ہنر گیدڑ اپنے اوپر کسی قسم کا گمان طاؤسی مت کر۔

| | |
|---|---|
| زانکہ طاؤسان کنندت امتحان | خوار و بے رونق بمانی در جہان |
| کیونکہ مور تجھے آزمائیں گے | تو درمیان میں ذلیل اور بے آبرو رہ جائے گا |

یعنی اس لئے کہ طاؤس تیرا امتحان کریں گے تو تو خوار بے رونق درمیان میں رہ جائے گا یہاں بظاہر خطاب شغال وغیرہ کو ہے مگر مقصود وہ لوگ ہیں جو دعوے کاذب کیا کرتے ہیں اور مقصود یہ بیان کرتا ہے کہ میاں ذرا شیخی مت کرو کہ اگر کاملین تمہارا امتحان لینے لگے تو اس وقت فضول شرمندہ ہونا پڑے گا آگے آیت ولتعرفنهم فی لحن القول کی تفسیر کرتے ہیں اور اس سے مقصود یہ ہے کہ جو شخص کہ دعویٰ کاذب کرتا ہے اس کے لب ولہجہ سے

معلوم ہوتا ہے کہ یہ جھوٹا ہے اب سنو فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

**ترجمہ و تشریح:** ضمنی مضمون سے فارغ ہو کر پھر قصہ شغال کی طرف عود فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جب اس گیدڑ نے آگے بڑھ کر اعتراض کیا تو اس رنگین گیدڑ نے چپکے سے اس کے کان پر منہ رکھ کر کہا کہ تو مجھے اور میرے رنگ کو دیکھ کر بتا کہ کسی بت پرست کے پاس ایسا خوبصورت بت ہے دیکھ تو سہی میں باغ کی طرح صد رنگ اور پسندیدہ و مرغوب ہو گیا ہوں تو مجھ سے سرکشی مت کر اور مجھے سجدہ کر تو میری شان و شوکت میری چمک دمک اور میرے رنگ کو دیکھ اور مجھے دنیا اور رکن دین کہہ میں عنایت حق سبحانہ کا مظہر ہوں اور اس کی کبریائی و عظمت و جلال کی شرح کی تختی ہوں کہ مجھ سے اس کی عظمت اس کا جلال ظاہر ہوتا ہے ارے گیدڑ و دیکھو مجھے گیدڑ نہ کہنا بھلا کہیں گیدڑ میں بھی یہ خوبصورتی ہوتی ہے یہ تقریر سن کر سب گیدڑ اس کے چاروں طرف یوں جمع ہو گئے جیسے شمع کے گرد پروانہ اور سب نے کہا کہ اچھا جناب ہم آپ کو کیا کہا کریں اس نے کہا "طاؤس نر چون مشتری" اس پر انہوں نے کہا کہ طاؤسان عالم جان یعنی اہل اللہ گلشن عالم میں اپنے عجیب و غریب جلوے دکھلاتے ہیں تو ایسے جلوے دکھا سکتا ہے اس نے جواب دیا کہ نہیں۔ واقعی بات ہے یہ بے چارہ جنگل تک تو گیا نہیں منا کی حالت کیا بیان کر سکتا ہے یعنی اس کو تو عالم جان کی ہوا بھی نہیں لگی پھر اہل اللہ کے سے جلوے کیا دکھا سکتا ہے اس کے بعد کہا اچھا ان طاؤسوں کی بولی بول سکتا ہے اور حقائق و معارف بیان کر سکتا ہے کہا نہیں۔ تو انہوں نے کہا کہ تو بس جناب آپ احمق ہیں اور طاؤس نہیں ہو سکتے واقعی بات یہ ہے کہ خلعت طاؤسی آسمان کی طرف سے ملتی ہے یعنی جس کو حق سبحانہ مقرب بنائیں وہی مقرب ہو سکتا ہے اور تیرے رنگین دعوؤں سے یہ دولت حاصل نہیں ہو سکتی محض مدعی تقرب حق کی ایسی مثال ہے جیسے فرعون نے اپنی ڈاڑھی میں موتی پرو لئے تھے اور اپنے گدھے پن سے اپنے کو موسیٰ علیہ السلام سے بالاتر سمجھتا تھا بات یہ تھی کہ وہ بھی کسی گیدڑ ہی کی اولاد سے تھا اور مال و دولت کے مٹکے میں گر کر اپنی حقیقت کو بھول گیا تھا۔ پس جس نے اس جاہ و مال پر نظر کی اس نے اس کو سجدہ کیا اور ایسے ہی احمق لوگوں کا مسجود اسے کہا گیا کیونکہ وہ دولت ابدی سے محروم مخلوق کے سجدوں اور ان کی تعظیموں سے مغرور ہو گیا اور یہ بنا ہوئی اس کی تباہی کی واقعی بات یہ ہے کہ مال تو ایک سانپ ہے جو اپنے اندر سینکڑوں زہر رکھتا ہے لیکن جاہ اور بھی آفت ہے کہ یہ اژدہا ہے یہ مال سے بھی زیادہ تباہ کن ہے دیکھ اے فرعون معزز مت بن اور اپنی حقیقت کو مت بھول۔ تو گیدڑ ہے طاؤس مت بن اگر تو اصلی طاؤسوں کے سامنے آئے گا اور اہل اللہ سے تیرا مقابلہ ہو گا تو تو ان کی سی پھبن نہ دکھا سکے گا اور ذلیل ہو گا۔ دیکھ لے حضرت موسے اور حضرت ہارون حضرت حق کے اصلی طاؤس تھے انہوں نے تجھے اپنا جلوہ دکھایا اور تو ان کا مقابلہ نہ کر سکا لہٰذا تیرا قبح اصلی ظاہر ہو گیا اور تو رسوا ہو گیا اور

بلندی سے پستی میں سر کے بل گر گیا جب تو کسوٹی پر کسا گیا تو کھوٹے سونے کی طرح تیری سیاہی ظاہر ہوگئی اور وہ شیرانہ صورت جاتی رہی اور اندر سے کتا نکل آیا۔ پس اے خارشی کتے اور اے مدعی کاذب تو حرص اور جوش طمع سے شیر کی کھال پہن کر شیر ہونے کا دعویٰ مت کر اور اہل اللہ کی صورت بنا کر ولایت کا مدعی نہ بن امتحان چاہتا ہے کہ تیرے اندر شیر کی غرض ہو یعنی اہل اللہ کے اوصاف ہوں حالانکہ تجھ میں یہ نہیں بلکہ صورت تو شیر کی ہے اور اخلاق کتوں کے یعنی ظاہر تو تیرا اہل اللہ کا سا ہے اور باطن سگان دنیا کا سا پھر تجھے شیر حق اور ولی کون مان لے گا دیکھ او بدصورت اور بدسیرت گیدڑ اور او مدعی کاذب خبردار اپنے کو طاؤس اور ولی اللہ نہ سمجھ بیٹھنا اس لئے کہ اصلی طاؤس یعنی اہل اللہ تجھے آزمائیں گے اور تو دنیا میں ذلیل اور بے آبرو ہوگا۔

# شرح شبّیری

## آیت ولتعرفنهم فی لحن القول کی تفسیر جو کہ منافقوں کے بارہ میں ہے

| | |
|---|---|
| گفت یزداں مرنبی را در مشاق | یک نشان سہل تر ز اہل نفاق |
| نبیؐ کو اللہ (تعالیٰ) نے قرآن کے سیاق میں بتا دی | منافقوں کی ایک آسان پہچان |

یعنی حق تعالیٰ نے قرآن مجید میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک بہت سہل نشانی اہل نفاق کی یہ بتائی ہے کہ۔

| | |
|---|---|
| گر منافق زفت باشد نغز وھول | در شناسی مرد را در لحن و قول |
| خواہ منافق موٹا، خوبصورت اور بارعب ہو | تم اس کو بات کے لہجے سے پہچان لوگے |

یعنی اگرچہ منافق بہت ڈیل اور خوب موٹا ہے (مگر) آپ اس کی بات کے لہجہ سے معلوم کرلیں گے (کہ یہ منافق ہے) اس لئے کہ خلوص اور مکر تو بات کے لہجہ سے معلوم ہو جاتا ہے آگے اس آواز سے معلوم کر لینے کی ایک بڑے غضب کی مثال دیتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| چوں سفالین کوز ہارا می خری | امتحانے میکنی اے مشتری |
| جب تو مٹی کے پیالے خریدتا ہے | اے خریدار! تو امتحان کر لیتا ہے |

یعنی جب مٹی کے برتن خریدتے ہو تو اے خریدار تم اس کا امتحان (اس طرح) کیا کرتے ہو کہ۔

| | |
|---|---|
| میزنی دستے بران کوزہ چرا | تا شناسی از طنیں اشکستہ را |
| تو اس کوزے پر ہاتھ کیوں مارتا ہے؟ | تاکہ تو آواز سے ٹوٹے ہوئے کو پہچان لے |

یعنی تم اس برتن پر ہاتھ مارتے ہو کیونکہ آواز سے ٹوٹے ہوئے کو پہچان لو۔

| بانگ اشکستہ دگرگوں می شود | بانگ چاوش است پیشش می رود |
|---|---|
| ٹوٹے ہوئے کی آواز دوسری طرح کی ہوتی ہے | آواز نقیب ہے جو آگے آگے چلتا ہے |

یعنی ٹوٹے ہوئے کی آواز ہی اور طرح کی ہوتی ہے اور آواز ایک نقیب ہے کہ جو اس کے آگے جا رہا ہے (اور پکار رہا ہے کہ بچ جاؤ یہ شخص فلاں آتا ہے تو اس کی برائی بھلائی معلوم ہو جاتی ہے)

| بانگ می آید کہ تعریفش کند | ہمچو مصدر فعل تصریفش کند |
|---|---|
| آواز آتی ہے تاکہ اس کی پہچان کر دے | جیسا کہ مصدر ہے فعل اس میں تغیر کر دیتا ہے |

یعنی آواز آتی ہے تاکہ اس کی تعریف کر دے مثل مصدر کے کہ فعل اس کی تعریف کرتا ہے۔ مطلب یہ کہ آواز سے اس کی حالت معلوم ہو جاتی ہے جیسے کہ یہ مصدر کہ اصل ہے اشتقاق میں اور مبدا وہی ہے مگر فعل جو کہ تابع ہے اس کی تعریف کرتا ہے مصدر اعلال میں اس کے تابع ہوتا ہے تو دیکھو باوجودیکہ وہ تابع ہے مگر اعلال میں اس کا معرف ہے اسی طرح اگرچہ آواز تابع ہے مگر اس کی حالت کے بیان کے لئے اسی کی ضرورت ہے اور یہ آواز ہی اس کی حالت کو بیان کرتی ہے تو جس طرح کہ اس کی آواز سے اس کی حالت معلوم ہو جاتی ہے اسی طرح منافقین اور غیر مخلصین اور مدعیین کی باتوں سے ان کے قلب کی حالت روشن ہو جاتی ہے اور سارا مکر ظاہر ہو جاتا ہے اور رسوا ہوتے ہیں آگے فرماتے ہیں کہ۔

# شرح حبیبی

**ترجمہ و تشریح:** اوپر مدعی کاذب سے کہا تھا کہ دیکھو جھوٹے دعوے مت کر اہل اللہ تیرا امتحان کریں گے اور تو رسوا ہوگا اب مدعیان کاذب کے امتحان کا ایک واقعہ اور امتحان کا ایک طریق بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ دیکھو منافق لوگ مسلمانی کے جھوٹے دعوے کرتے تھے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا امتحان کیا اور حق سبحانہ نے ان کے امتحان کا ایک قاعدہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تعلیم فرمایا وہ یہ کہ ان کی باتوں میں اخلاص نہ ہوگا اور کبھی کبھی ایسی باتیں بھی ان کی زبان سے نکل جائیں گی جو ان کے دعوے کے منافی ہوں گی کیونکہ حق سبحانہ فرماتے ہیں۔ **ولتعرفنھم فی لحن القول** یعنی اگر منافق بڑے سے بڑا اور شیریں کلام اور باہیبت درعب بھی ہوگا تب بھی تم اس کو لب ولہجہ اور گفتار سے معلوم کر لو گے کیونکہ اس کی باتیں دل نشیں نہ ہوں گی اور کبھی ایسی باتیں بھی زبان سے نکل جائیں گی جو اس کے دعوے کے خلاف ہوں گی جیسے **لئن رجعنا الی المدینۃ لیخرجن الاعز منھا الاذل** وغیرہ جب یہ معلوم ہو گیا کہ اہل اللہ امتحان کرتے ہیں اور ان کے امتحان کے لئے بہت طریقے ہیں منجملہ ان کے ایک آواز بھی ہے تو اب سمجھو کہ اس امتحان کی

ضرورت ہے اور آواز سے امتحان ہوسکتا ہے دیکھو جب تم مٹی کے برتن خریدتے ہو تو پہلے ان کا امتحان کرتے ہو اور امتحان کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ اس برتن پر ہاتھ مارتے ہو کیوں محض اس لئے کہ آواز سے ٹوٹے ہوئے کو پہچان لو پس جبکہ مٹی کے برتن کے لئے امتحان کی ضرورت ہے تو اتنا بڑا دعویٰ کرنے والے لے لئے امتحان کی ضرورت نہ ہوگی اور جب مٹی کا ٹوٹا ہوا برتن آواز سے پہچانا جاسکتا ہے تو فاسد القلب لوگ آواز سے کیوں نہیں پہچانے جا سکتے ضرور پہچانے جاسکتے ہیں یاد رکھو کہ جس طرح ٹوٹے ہوئے برتن کی آواز اور ہی قسم کی ہوتی ہے یوں ہی فاسد القلب لوگوں کی گفتار بھی دوسری ہی قسم کی ہوتی ہے جو اہل اللہ کی آواز سے نہیں ملتی۔ آواز بمنزلہ شاہی چوبدار کے ہے جو آگے آگے چلتا ہے پس جس طرح چوبدار بادشاہ کی آمد کو ظاہر کرتا ہے جو ہنوز معلوم نہیں ہوتے یوں ہی آواز اہل اللہ ان کے قلب میں شہنشاہ حقیقی کی اس آمد کو ظاہر کرتی ہے جو اس کی شان کے مناسب ہے اور جس طرح فعل باوجود مصدر سے نکلنے کے اور اس کی حالت یعنی قابل تغیر و اصلاح ہونے کے ظاہر کرتا ہے یوں ہی لوگوں کی آواز باوجود اس کے ان سے صادر ہونے کے ان کی لائق تغیر حالت باطنی کو ظاہر کرتی ہے۔

# شرح شبّیری

| | |
|---|---|
| چوں حدیث امتحان روئے نمود | یادم آمد قصۂ ہاروت زود |
| جب امتحان کی بات سامنے آئی | مجھے فوراً ہاروت کا قصہ یاد آ گیا |

یعنی جب امتحان کی بات آ گئی تو مجھے قصہ ہاروت و ماروت کا یاد آ گیا مولانا نے کچھ قصہ ہاروت و ماروت بناء المشہور دفتر اول کے اخیر میں بیان کیا ہے جو کہ کلید مثنوی دفتر اول سطر ثانی میں مذکور ہے یہاں اس کی طرف اشارہ ہے کہ اب چونکہ بہت دور سے امتحان کا ذکر آ رہا ہے اور ہاروت و ماروت کا بھی امتحان ہوا تھا اس لئے یہاں ان کا قصہ بھی یاد آ گیا آگے خود اس پہلے مذکور کی طرف اشارہ فرماتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| پیش ازیں زان گفتہ بودم اندکے | خود چہ گویم از ہزار انش یکے |
| اس سے پہلے میں نے تھوڑا سا کہہ دیا تھا | میں کیا کہوں؟ اس کے ہزاروں میں سے ایک |

یعنی اس سے پہلے میں نے اس میں سے کچھ بیان کیا ہے اور خود کیا کہوں ہزار میں سے ایک مطلب یہ کہ اس کے اندر جو حقائق ہیں ان میں سے جو بیان کروں گا اور کئے ہیں وہ ایسے ہیں جیسے کہ ہزار میں سے ایک چیز بیان کی جاوے یعنی بہت تھوڑا سا بیان کیا جاسکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| خواستم گفتن دران تحقیقہا | تاکنوں و اماندم از تعویقہا |
| میں اس میں کچھ تحقیق بیان کرنا چاہتا تھا | (لیکن) رکاوٹوں کی وجہ سے اب تک رکا رہا |

یعنی میں نے اس کے اندر کچھ تحقیقات بیان کرنا چاہے تھے مگر اب تعویقات کی وجہ سے عاجز رہا۔

| | |
|---|---|
| جملۂ دیگر ز بسیارش قلیل | گفتہ آید شرح یک عضوے ز پیل |
| اس کے بہت سے میں سے کچھ تھوڑا سا دوسرا جملہ | کہہ دیا جو ہاتھی کے ایک عضو کی شرح ہو گی |

یعنی اب دوسری مرتبہ اس میں سے تھوڑا سا بیان کیا جاتا ہے جیسے کہ ہاتھی میں سے ایک عضو مطلب یہ کہ جیسے سارے ہاتھی کی نسبت اس کا ایک عضو بہت ہی قلیل ہوتا ہے اسی طرح ان تحقیقات میں سے اب بھی تھوڑے ہی سے بیان ہو سکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| گوش کن ہاروت را ماروت را | اے غلام و چاکران ماروت را |
| سن لے ہاروت اور ماروت کے بارے میں | اے وہ کہ ہم تیرے چہرے کے غلام اور خادم ہیں |

یعنی قصۂ ہاروت و ماروت کو سن اے وہ شخص کہ ہم تیرے منہ کے غلام اور نوکر ہیں دوسرا مصرعہ ایسا ہے جیسے کہ ہماری زبان میں بولتے ہیں کہ میں تیرے مکھڑے کے قربان ذرا یہ بات سن لے تو مولانا بھی غایت شفقت سے اسی طرح فرماتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| گوش دل را یک نفس ایں سو بدار | تا بگویم باتو از اسرار یار |
| تھوڑی دیر کے لئے کان کو اس طرف متوجہ کر | تا کہ میں تجھ سے دوست کے کچھ راز بیان کروں |

یعنی گوش دل کو ایک ذرا ادھر کرتا کہ میں تجھ سے اسرار یار میں سے کچھ بیان کروں یار سے مراد حق تعالیٰ مراد یہ کہ ذرا گوش دل سے سنو تو ہم تم سے اسرار حق بیان کریں۔ آگے ان کا قصہ بیان فرماتے ہیں۔

## قصہ ہاروت اور ماروت کا اور حق تعالیٰ کے امتحان پر ان کی دلیری

| | |
|---|---|
| مست بودند از تماشائے الٰہ | وز عجایبہائے استدراج شاہ |
| وہ اللہ کے دیدار سے مست تھے | اور شاہ (اللہ) کے عجائب کی ڈھیل سے |

یعنی وہ لوگ تماشائے حق میں مست تھے اور حق تعالیٰ کی عجیب عجیب استدراجوں سے تماشائے حق سے مراد تجلیات مطلب یہ کہ وہ دونوں تجلیات میں اس قدر مست ہو رہے تھے کہ ان کو دوسری طرف التفات ہی نہ تھا اور ان کو کبھی وہم بھی نہ ہوتا تھا کہ ہم مردود بھی ہونگے اور ان کو اس استدراج کی خبر نہ تھی کہ ان کو اس قرب میں استدراج ہے کہ وہ مست ہو رہے ہیں حالانکہ یہی ان کے لئے مہلک تھا۔

| | |
|---|---|
| ایں چنیں مستی است استدراج حق | تا چہ مستیہا و بد معراج حق |
| اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے ڈھیل میں ایسی مستی ہوتی ہے | تو اللہ (تعالیٰ) کی جانب عروج کی مستیاں دیتا ہوگا؟ |

یعنی استدراج حق میں ایسی مستی ہے تو معراج حق تو کیا کچھ مستی دے گی طلب یہ کہ دیکھو کہ جب استدراج میں کہ اس میں قرب اصلی ہوتا بھی نہیں ایسی مستی ہے کہ دوسری طرف التفات ہی نہیں ہے تو پھر جب معراج اور قرب ہوگا اس وقت تو دیکھو کیسی کچھ مستی ہوگی۔

| | |
|---|---|
| دانہ دامش چنیں مستی نمود | خوان انعامش چہا داند کشود |
| اس کے جال کے دانہ نے ایسی مستی دکھائی | اس کے انعام کا خوان کس قدر (مستیاں) پیدا کرتا جاتا ہوگا |

یعنی ان کے دانہ دام نے ایسی مستی دکھائی تو اس کا خوان انعام تو کیا کچھ کھولنا چاہے گا مطلب یہ کہ دیکھو ان کا امتحان ہوا تھا تو اس قدر مست ہوئے کہ ان کو دوسری طرف کی خبر بھی نہ رہی تو بھلا جس کو قرب حق اصل میں حاصل ہوا اس کو تو کیا کچھ مستی حاصل ہوگی غرضکہ ان کی یہ حالت تھی کہ۔

| | |
|---|---|
| مست بودند و رہیدہ از کمند | ہائے و ہوئے عاشقانہ میزدند |
| وہ مست تھے اور پھندے سے آزاد تھے | عاشقوں کی طرح ہائے ہو (کے نعرے) لگاتے تھے |

یعنی مست تھے اور کمند سے چھوٹے ہوئے تھے اور عاشقوں جیسی ہائے ہوئے کرتے تھے مطلب یہ کہ چونکہ کبھی کمند میں پھنسے نہ تھے اس لئے مست تھے اور چھوٹے پھر رہے تھے اور عاشق بنتے تھے۔

| | |
|---|---|
| یک کمیں و امتحان در راہ بود | صرصرش چوں کاہ کہ راے ربود |
| ایک گھات اور امتحان راستہ میں تھا | جس کی آندھی پہاڑ کو تنکے کی طرح لے اڑی |

یعنی ایک کھائی اور امتحان راہ میں تھا اور اس کی ہوا کوہ کو کاہ کی طرح لے جاتی تھی مطلب یہ کہ وہ مست تھے حالانکہ ان کی راہ میں اور اس سلوک میں امتحان بھی تھا اور ایسا امتحان کہ اس کی بادتند بڑے بڑے مضبوطوں کو ہلا دے بس ان کو اس کی خبر نہ تھی اور وہ اسی حالت مشاہدہ میں مغرور اور مست ہو رہے تھے۔

| | |
|---|---|
| امتحان میکرد شان زیر و زبر | کے بود سرمست راز ینہا خبر |
| امتحان ان کو الٹ پلٹ کر رہا تھا | مست کو اس کی کب خبر ہوتی ہے؟ |

یعنی حق ان کا امتحان زیروزبر کر رہے تھے اور سرمست کو اس کی کب خبر ہوتی ہے مطلب یہ کہ حق تعالیٰ نے تو ان کو استدراج میں مبتلا کر رکھا تھا اور ان کو اس کی خاک بھی خبر نہ تھی یہاں ایک ذرا سا اشکال یہ ہوتا ہے کہ محققین نے کہا ہے کہ ملائکہ کے اندر شہوت نہیں ہوتی اس لئے کہ ان کے اندر نفس نہیں ہوتا اور مولانا ان کو مست کہہ رہے ہیں تو یہاں مست سے کیا مراد ہوگا تو بات یہ ہے کہ مستی دو قسم کی ہوتی ہے ایک مستی عقلی اور ایک شہوانی مثلاً ایک مستی اور سرور انسان کو اس وقت ہوتا ہے جبکہ اس کو کوئی نئی بات معلوم ہو یا کوئی خوشی ہو یا کوئی خیال سرور پہنچتہ جم جاوے اور ایک شہوانی ہوتی ہے تو ملائکہ میں وہ مستی شہوانی تو نہ تھی ہاں یہ مستی عقلی ضرور تھی کہ وہ اس خیال میں مگن

تھے کہ ہم مقرب حق ہیں بس اسی مستی کو مولانا بھی فرمارہے ہیں اور یہ ان کی ملکیت کی بھی منافی نہیں ہے آگے فرماتے ہیں کہ اس سرمست کی یہ حالت ہوتی ہے کہ۔

| | |
|---|---|
| خندق و میدان بہ پیش او یکسیت | چاہ و خندق پیش او خوش مسلکے است |
| خندق اور میدان اس کے سامنے یکساں ہیں | کنواں اور خندق اس کے سامنے اچھاراستہ ہیں |

یعنی خندق اور میدان اس کے آگے سب ایک ہوتے ہیں اور کنواں اور خندق اس کے آگے عمدہ راستہ ہیں مطلب یہ کہ وہ اس قدر مست ہوتا ہے کہ اس کو مضرات و مہلکات نافع اور خوش معلوم ہوتے ہیں آگے بزکوہی کا قصہ بیان فرماتے ہیں کہ دیکھو جس طرح وہ مست ہو کر قعر کوہ کو میدان سمجھتا ہے اسی طرح جو مست ہوتے ہیں وہ بھی مہلکات کو نافع خیال کرتے ہیں اور اس طرف التفات نہیں کرتے۔

# شرح حبیبی

**ترجمہ و تشریح:** جبکہ امتحان کی یہاں تک نوبت پہنچی تو اس پر مجھے قصہ ہاروت و ماروت یاد آ گیا اس سے پیشتر بھی میں نے دفتر اول میں اس کو کسی قدر بیان کیا ہے اور اب بھی پورا تو کیا بیان کر سکتا ہوں ہزاروں حصوں میں سے ایک حصہ بیان کروں گا میرا ارادہ تھا کہ اس میں تحقیقات عجیبہ بیان کروں لیکن موانع کے سبب محذور رہا اب تم کو تھوڑی دیر کے واسطے اس طرف متوجہ ہونا چاہئے تا کہ میں تجھ سے حق سبحانہ کے کچھ بھید ظاہر کروں دوسری بار بھی میں بہت نہ بیان کروں گا بلکہ بہت تھوڑا سا بیان کروں گا اور گویا کہ ہاتھی کے ایک ذرا سے جزو کی تشریح کروں گا اچھا اب تم قصہ ہاروت و ماروت سنو وہ بظاہر تماشائے حق سبحانہ اور فی الحقیقت اس کے عجائبات استدراج کے سبب مست تھے اور اس بظاہر مشاہدہ جمال حق اور بباطن استدراج حق نے ان کو اس درجہ بے خود کر رکھا تھا کہ نفع و ضرر میں امتیاز نہ کر سکتے تھے حتیٰ کہ حق سبحانہ کے معراج میں دعوے عظمت کر بیٹھے اور یہ نہ سمجھ سکے کہ اس کا انجام کیا ہوگا (یاد رکھو کہ یہ وہ مستی نفسانی نہیں ہے جس کی فرشتوں سے کلام اہل فن میں نفی کی گئی ہے بلکہ یہ قوی مدرکہ کا ایک خاص امر میں انہماک اور ماسوی کی طرف عدم التفات ہے اور اسی کی فرشتوں سے نفی کی کوئی وجہ نہیں) اس سے تم سمجھ سکتے ہو کہ جب استدراج حق سے اس قسم کی مستی اور انہماک حاصل ہو سکتا ہے تو قرب حق میں کیا کچھ مستی نہ ہوگی اور جب جال میں ڈالے ہوئے ایک دانہ نے ایسا مست کر دیا تو اس کا خوان انعام کیا کچھ مستیوں کے دروازے اس پر نہ کھولے گا غرض کہ وہ مست اور اب تک کمند امتحان سے آزاد تھے اور عاشقوں کی طرح ہاؤ ہو کرتے تھے یعنی محبت الٰہی کا دم بھرتے تھے لیکن راہ تقرب حق میں ایک سخت مہلکہ اور امتحان تھا جو اس قدر قوی تھا کہ اس کی آندھی تنکے کی طرح پہاڑ کو اڑائے دیتی تھی اور بڑے بڑے ارباب استقلال کے

حوصلے اس سے ٹکرانے اور اس کا مقابلہ کرنے سے پست ہوتے تھے اور وہ امتحان ان کو تہ و بالا کر رہا تھا لیکن وہ تو مست تھے ان کو کیا تنبہ ہوتا مست کی تو حالت یہ ہوتی ہے کہ خندق اور میدان دونوں اس کی نظر میں یکساں معلوم ہوتے ہیں اور اس کو تو کنواں اور خندق بھی عمدہ شاہراہ معلوم ہوتے ہیں چنانچہ مندرجہ ذیل واقعہ سے اس کی تصدیق ہوگی۔

# شرح شبّیری

## بزکوہی کے بکری کو دیکھ کر مستی اور اسکا ایک پہاڑ سے دوسرے پر کودنا

| | |
|---|---|
| آں بزکوہی بران کوہ بلند | بردوداز بہر خوردے بے گزند |
| پہاڑی بکرا بلند پہاڑ پر | خوراک کے لئے بے مشقت دوڑتا ہے |

یعنی وہ بزکوہی اس بلند پہاڑ پر غذا کے لئے بے خوف وخطر دوڑتا ہے۔

| | |
|---|---|
| تا علف چیند بہ بیند ناگہاں | بازیٔ دیگر ز حکم آسمان |
| تاکہ گھاس چگے (لیکن) وہ اچانک دیکھتا ہے | آسمان کے حکم سے ایک دوسرا کھیل |

یعنی (وہ دوڑتا ہے) تاکہ گھاس چرے تو ناگہاں حکم آسمانی کی وجہ سے ایک اور بازی دیکھتا ہے وہ یہ کہ۔

| | |
|---|---|
| برکہے دیگر برانداز د نظر | مادہ بز بیند برآں کوہے دگر |
| دوسرے پہاڑ پر نظر ڈالتا ہے | اس دوسرے پہاڑ پر وہ بکری دیکھتا ہے |

یعنی اس دوسرے پہاڑ پر نظر ڈالتا ہے تو اس دوسرے پہاڑ پر مادہ بز کو دیکھتا ہے (تو بس یہ حالت ہوتی ہے کہ)

| | |
|---|---|
| چشم او تاریک گرد ددر زمان | بر جہد سرمست زین کہ تا بدان |
| فورا اس کی آنکھوں میں اندھیرا چھا جاتا ہے | مست ہو کر اس پہاڑ سے اس پہاڑ پر کود پڑتا ہے |

یعنی اس کی آنکھ تاریک ہو جاتی ہے اس وقت اور مست ہو کر اس پہاڑ سے دوسرے پر کودتا ہے

| | |
|---|---|
| آنچناں نزدیک بنماید ورا | کہ دویدن گرد بالوعہ سرا |
| وہ اس کو ایسا نزدیک نظر آتا ہے | یہاں تک کہ مستی کی وجہ سے اس کے دل میں کودنے کی خواہش ہوتی ہے |

یعنی وہ پہاڑ اس کو ایسا نزدیک معلوم ہوتا ہے جیسے کہ گھر کے چوبچہ کے گرد دوڑنا مطلب یہ کہ جس طرح کہ اس کو پھلانگ جانا آسان ہوتا ہے اسی طرح وہ اس پہاڑ سے دوسرے پہاڑ پر کود کر پہنچ جانا آسان سمجھتا ہے۔

| | |
|---|---|
| آن ہزاراں گز دو گز بنمایدش | تاز مستی میل جستن آیدش |
| وہ ہزاروں گز (کا فاصلہ) اس کو دو گز نظر آتا ہے | جیسا کہ گھر کے چوبچے کے چاروں طرف دوڑنا |

یعنی وہ ہزاروں گز اس کو دو گز دکھائی دیتا ہے یہاں تک کہ مستی سے کودنے کی رغبت اس کو ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| چونکہ بجہد در فتد اندر زمان | درمیان ہر دو کوہ بے امان |
| جب کودتا ہے فوراً گر جاتا ہے | دونوں بے پناہ پہاڑوں کے درمیان |

یعنی جبکہ کودتا ہے تو ان دونوں بے اماں پہاڑوں کے درمیان میں گر پڑتا ہے۔

| | |
|---|---|
| او ز صیادان بہ کہ بگریختہ | خود پناہش خون او را ریختہ |
| وہ شکاریوں سے پہاڑ پر بھاگا تھا | پناہ نے ہی اس کا خون بہا دیا |

یعنی وہ صیادوں سے پہاڑ میں بھاگا تھا اور خود اس کی پناہ نے اس کا خون گرایا مطلب یہ کہ اگر میدان میں رہتا اور پہاڑ پر نہ جاتا تو کیوں وہاں سے گر کر مرتا بلکہ اگر وہاں کودتا بھی مرتا تو نہ۔

| | |
|---|---|
| شستہ صیادان میان آن دو کوہ | انتظار آن قضائے باشکوہ |
| ان دونوں پہاڑوں کے درمیان شکاری بیٹھے تھے | اس پرشکوہ قضا کے انتظار میں |

یعنی ان دونوں پہاڑوں کے درمیان میں صیادان قضائے باشکوہ کے انتظار میں بیٹھے ہوتے ہیں بس وہ شکار کر لیتے ہیں مولانا فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| باشد اغلب صید ایں بز ہم چنیں | ورنہ چالاکست وچست وخصم وبیں |
| بکرے کا شکار عموماً ایسے ہی ہو جاتا ہے | ورنہ چالاک اور چست ہے اور دشمن کو دیکھ لینے والا ہے |

یعنی اکثر اوقات اس بکرے کا شکار اس طرح ہوتا ہے ورنہ یہ تو بڑا چاک وچست اور دشمن کا دیکھنے والا ہے۔

| | |
|---|---|
| رستم از چہ باسر و سبلت بود | دام پاگیرش یقین شہوت بود |
| رستم خواہ مع سر اور مونچھوں کے ہو | یقیناً شہوت اس کے پاؤں کا جال ہوتی ہے |

یعنی رستم اگر چہ بڑی مونچھ اور سر والا ہو مگر یقیناً اس کی پاگیر شہوت ہوتی ہے یعنی خواہ کتنا ہی قوی کیوں نہ ہو مگر شہوت کے آگے وہ بھی مغلوب ہو جاتا ہے تو بس اسی طرح ایک قسم کی مستی ہاروت ماروت کو تھی وہ بھی اسی وجہ سے پھنس گئے اور پھر جو گت بنی وہ ظاہر ہے اور مولانا اس قصہ کو بناء علی المشہور لکھ رہے ہیں کہ اگر ایسا ہو تو یہ قصہ یوں ہے اور اگر یہ قصہ غلط ہو تو پھر مولانا کا بیان صرف تمثیل ہو جاوے گا غرضکہ اس وقت اس کی صحت وغیرہ سے بحث نہیں ہے صرف اس کے نتیجہ پر نظر ہے آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| ہمچو من از مستی شہوت ببر | مستی شہوت بہ بیں اندر شتر |
| میری طرح شہوت کی مستی سے جدا ہو جا | شہوت کی مستی اونٹ میں دیکھ لے |

یعنی میری طرح مستی شہوت سے الگ ہو جاؤ اور مستی شہوت کو شتر کے اندر دیکھو مطلب یہ کہ بطور غوث بالنعمۃ کے فرماتے ہیں کہ جس طرح ہم نے شہوت کو ترک کر دیا ہے اسی طرح تم بھی قطع کر دو اور دیکھو شتر میں جو شہوت ہوتی ہے تو اس وقت اس کی کیا بری گت بنتی ہے بس اسی کو اپنے اوپر قیاس کر لو۔

| | |
|---|---|
| باز ایں مستی شہوت در جہاں | پیش مستی ملک داں مستہاں |
| پھر یہ دنیا میں شہوت کی مستی | فرشتے کی مستی کے ساتھ ہیچ سمجھ |

یعنی پھر یہ مستی شہوت جہاں میں اس مستی ملک کے آگے ذلیل ہوگئی۔ اس لئے وہ مستی عقل اس مستی شہوت سے زیادہ ہوتی ہے کیونکہ اس میں تو انسان کو کچھ دوسری طرف کی بھی خبر رہتی ہے مگر اس میں تو دوسری طرف التفات ہی نہیں ہوتا یہ اس سے بھی بڑھ کر ہوئی۔

| | |
|---|---|
| مستی آں مستی ایں بشکند | او بہ شہوت التفاتے کے کند |
| اس کی مستی اس کی مستی کو فنا کر دیتی ہے | وہ شہوت کی طرف کب توجہ کرتا ہے؟ |

یعنی اس کی مستی اس کی مستی کو توڑ دیتی ہے اور وہ شہوت کی طرف التفات کب کرتا ہے مطلب یہ کہ مولانا اس مستی عقل کی جو کہ ملائکہ کو مشاہدۂ تجلیات سے ہوتی ہے رغبت دلا رہے ہیں کہ اس کو حاصل کرو تو اس سے یہ مستی شہوت زائل ہو جاوے گی اور رغبت اس لئے دے رہے ہیں کہ وہ فی نفسہ تو محمود ہی ہے اگر چہ ایک عارض کی وجہ سے ہاروت ماروت کو مضر ہوئی مگر فی نفسہ کوئی مضر نہیں ہے ورنہ تمام ملائکہ کو مضر ہوتی تو بس جبکہ وہ مضر بعارض ہے لہٰذا فی نفسہ وہ مطلوب ہوئی اور وہ عارض جو ہے وہ قابل اس کے ہوا کہ اس سے حق تعالیٰ کی درگاہ میں پناہ مانگے پس جبکہ حق تعالیٰ کی مدد ہوگی تو ان شاء اللہ پھر مضر نہ ہوگی آگے فرماتے ہیں کہ۔

| | |
|---|---|
| آب شیریں تا نخوردی آب شور | خوش نماید چوں درون دیدہ نور |
| جب تک تو نے میٹھا پانی نہیں پیا ہے کھاری پانی | (ایسا) عمدہ لگتا ہے جیسا کہ آنکھوں میں روشنی |

یعنی جب تک کہ تم نے آب شیریں نہیں پیا ہے اس وقت تک آب شور ہی ایسا اچھا معلوم ہوتا ہے جیسے کہ آنکھ میں نور اچھا معلوم ہوتا ہے آب شیریں سے مراد مستی حق اور آب شور سے مراد مستی شہوت مطلب یہ کہ جب تک اس کی مستی کو دیکھا نہیں ہے اسی وقت تک تم کو یہ مستی دنیا بھلی معلوم ہو رہی ہے ورنہ جب اس کو چکھ لو گے تو پھر اس کی قدر بالکل جاتی رہے گی۔

| | |
|---|---|
| قطرۂ از بادہ ہائے آسمان | بر کند جان را زمے وز ساقیان |
| آسمانی شرابوں کا ایک قطرہ | جان کو (دنیا کی) شراب اور ساقیوں سے برگشتہ کر دیتا ہے |

یعنی آسمانی شرابوں کا ایک قطرہ بھی جان کو (ان ظاہری) شراب اور ساقیوں سے الگ کر دیتا ہے پس جبکہ

